Darul ifta Darul uloom

**عصر کی نماز**

کیا مثل اول میں عصر کی نماز پڑھنے سے نماز ادا ہو جاے گی ( مجبوری کی حالت میں خاص طور پر پاکستان سے باہر غیر حنفی علاقوں میں ؟

کیا مثل اول میں عصر کی نماز باجمات پڑھنا بھتر ہے یا مثل ثانی میں ( انفرادی طور پر (مکہ کے علاوہ

دار الافتاء
نمبر ۳۳/۱۶۸۳

(جواب منسلک ہے)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## الجواب حامداً ومصلیاً

حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے راجح قول کے مطابق عصر کا وقت مثلِ ثانی کے بعد ہے، لہٰذا حتی الامکان مثلِ ثانی ہونے کے بعد ہی جماعت سے نماز پڑھنی چاہئے، لیکن اگر کسی علاقہ میں فقہ حنفی کے مطابق مسجدوں میں عصر کی نماز باجماعت مثلِ ثانی کے بعد نہ ہوتی ہو بلکہ مثلِ اول کے بعد ہوتی ہو تو چونکہ مسجد کی جماعت کی بہت فضیلت آئی ہے اس لئے مجبوری کی حالت میں عصر کی نماز مثلِ اول ہونے کے بعد جماعت کے ساتھ پڑھنا بھی جائز ہے۔ کیونکہ ائمہ ثلاثہ رحمہم اللہ کے ساتھ احناف میں سے حضرات صاحبین رحمہما اللہ کے نزدیک بھی مثلِ اول میں عصر کی نماز پڑھنا جائز ہے اور حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی ایک روایت یہ بھی ہے، لہٰذا ایسی صورت میں مثلِ ثانی میں اکیلے پڑھنے کے بجائے مثلِ اول ہی میں باجماعت مسجد میں نماز پڑھ لینی چاہئے۔



الدر المختار مع رد المحتار (۱/۳۵۹ سعید)

(ووقت الظهر من زواله) ...... (إلى بلوغ الظل مثليه) وعنه مثله، وهو قولهما وزفر والأئمة الثلاثة، وفي الشامية تحت (قوله إلى بلوغ الظل مثليه) هذا ظاهر الرواية عن الإمام نهاية، وهو الصحيح بدائع ومحيط وينابيع، وهو المختار غياثية ...... واختاره أصحاب المتون وارتضاه الشارحون ...... (قوله وعنه) أي عن الإمام. وفي رواية عنه

جاری ہے ......

أيضًا أنه بالمثل يخرج وقت الظهر ولا يدخل وقت العصر إلا بالمثلين ذكرها الزيلعي وغيره ....... (قوله وهو نص في الباب) فيه أن الأدلة تكافأت ولم يظهر ضعف دليل الإمام، بل أدلته قوية أيضًا ....... وقد قال في البحر: لا يعدل عن قول الإمام إلى قولهما أو قول أحدهما إلا لضرورة من ضعف دليل أو تعامل.

وفي فيض الباري (١٢٨/٢ بيروت)

فإذا حققت الروايات فاعلم أن الناس جعلوها روايات شتى، وهي تنحط على محط واحد، ومرجع الكل عندي، أن المثل الأول مختص بالظهر، والمثل الثالث بالعصر، والثاني يصلح لهما، والمطلوب هو الفاصلة بينهما في العمل، فإن عجل الظهر فصلاها بعد الزوال يعجل العصر ويصليها على المثل، وإن أخر الظهر فصلاها على المثل يصلي العصر أيضًا مؤخرا إبقاء للفاصلة بينهما فلا يؤخر الظهر مع تعجيل العصر، لأنه ربما يوجب الجمع مع أن المطلوب هو الفاصلة، نعم تلك الفاصلة قد ترتفع لأجل السفر والمرض، فللمسافر أن يجمع بين الظهر والعصر في المثل الثاني، وكذلك جاز للمستحاضة أن تغتسل ثم تجمع بينهما في

جاری ہے ......

غسل واحد، ومن ههنا اندفعت الشبهة العظيمة.

وفي معارف السنن (١٢/٢)

كان شيخنا رحمه الله يقول: ومن رأيي أنه إذا تعارضت روايات عن الإمام فأذهب فيها أولا إلى التطبيق والتوفيق بينهما مهما أمكن ........

والذي تلخص عندي في تطبيقها: أن المثل الأول مختص بالظهر، والثالث بالعصر، والثاني مشترك بينهما لأصحاب الأعذار فهو وقت لهما لكنه ليس وقت الإختيار، والقول باشتراك الوقت مروي عن بعض السلف.

والله سبحانه وتعالى أعلم.

گوہر احمد کشمیری

دار الافتاء جامعہ دار العلوم کراچی

٢٢/٠٣/١٤٣٦ھ

١٢/٠١/٢٠١٥ء

الجواب صحیح

محمد یعقوب عفی عنہ

٢٢/٣/١٤٣٦ھ

الجواب صحیح

بندہ محمود الحسن عفی عنہ

٢٣-٣-١٤٣٦ھ